# قادیانیو!۔ ایمان اور یقین کی نبض پر ہاتھ رکھو

مسلمان عقیدہ ختم نبوت کے اس مفہوم پر جو ہم نے اس کتاب میں قرآن و حدیث خلفاء راشدینؓ اور اقوال بزرگانِ دین سے پیش کیا پورا یقین رکھتے ہیں اور اس کے متوازی ہر عقیدے اور تاویل کو مسترد کرتے ہیں۔ یہ چودہ سو سال کا علمی سرمایہ ہم نے آپ کے سامنے رکھ دیا ہے ختم نبوت کے اس مفہوم سے جو سرِمو بھی تجاوز کرے مسلمانوں کے ہاں وہ دائرۂ امت سے خارج ہے۔

سوال یہ ہے کہ قادیانی جو ازراہِ دجل کہتے ہیں کہ ہم ختم نبوت پر ایمان رکھتے ہیں وہ جس مفہوم میں بھی حضورؐ کو خاتم النبیین مانیں تو کیا انہیں اپنے اس عقیدے پر ایسا یقین حاصل ہے جو کسی طور پر بھی متزلزل نہ ہو سکے؟

الجواب: قادیانی دعوےٰ کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی ایسا نبی پیدا نہ ہوگا جو نئی شریعت لائے اور اس شریعت کو منسوخ کرے۔ قادیانی اسے اپنا عقیدہ ختم نبوت ٹھہراتے ہیں۔

قطع نظر اس سے کہ اسلام میں ختم نبوت کے اس تصور کو کوئی راہ نہیں ہمارا سوال اسی جگہ ہے کہ جس طرح ہم ختم نبوت کے اس مفہوم پر جو ہم نے اس کتاب میں بیان کیا ہے ایک غیر متزلزل یقین رکھتے ہیں۔ قادیانی بھی اپنے اس عقیدے پر جسے وہ بیان کرتے ہیں ایسا ہی یقین رکھتے ہیں؟

اس کا دو ٹوک جواب یہ ہے کہ نہیں مرزا غلام احمد کی پوری امت عقیدہ ختم نبوت میں اپنے اختیار کردہ معنی میں بھی محروم الیقین ہے اور یہ کسی قوم کی شقاوت کی انتہا ہے کہ وہ جس بات کا بھی دعویٰ کرے اس پر بھی اسے نہ ہلنے والا یقین حاصل نہ ہو۔

مرزا غلام احمد کی امت میں سب سے افضل مانا جانے والا امتی حکیم نورالدین بھیروی ہے وہی مرزا غلام احمد کا جانشین ہوا۔ وہ اپنے اس عقیدہ پر یقین رکھتا تھا اسے مرزا غلام احمد کے بیٹے مرزا بشیر احمد ایم اے کی زبان سے سنیئے۔ مرزا بشیر احمد لکھتا ہے :۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ حضرت خلیفہ اول فرماتے تھے کہ جب فتح اسلام اور توضیح مرام

شائع ہوئیں تو ابھی میرے پاس نہ پہنچی تھیں اور ایک مخالف شخص کے پاس پہنچ گئی تھیں ۔۔۔۔ وہ میرے پاس آیا اور کہنے لگا کہ مولوی صاحب! کیا نبی کریمؐ کے بعد بھی کوئی نبی ہو سکتا ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ اس نے کہا اگر کوئی نبوت کا دعویٰ کرے تو پھر؟ میں نے کہا تو پھر ہم دیکھیں گے کہ وہ کیا صادق اور راستباز ہے انہیں اگر صادق کہے تو بہرحال اس کی بات کو قبول کریں گے۔ میرا یہ جواب سن کر وہ بولا۔ واہ مولوی صاحب آپ قابو ہی نہ آئے۔

یہ قصہ سنا کر مولوی صاحب فرمایا کرتے تھے کہ یہ تو صرف نبوت کی بات ہے میرا تو ایمان ہے کہ اگر مسیح موعود صاحب شریعت نبی ہونے کا دعوےٰ کرے اور قرآنی شریعت کو منسوخ قرار دیں تو پھر بھی مجھے انکار نہ ہو۔ کیونکہ جب ہم نے آپ کو واقعی صادق اور منجانب اللہ پایا ہے تو آپ جو بھی فرمائیں گے وہی حق ہوگا اور ہم سمجھ لیں گے کہ آیت خاتم النبیین کے کوئی اور معنی ہوں گے۔[1]

حکیم نورالدین کا یہ کہنا کہ اس صورت میں آیت خاتم النبیین کے کوئی معنی ہوں گے بتلاتا ہے کہ اسے اس لیے اختیار کردہ مفہوم پر بھی وہ نقطہ یقین حاصل نہ تھا جو دوسری جانب کے ہر ممکن تصور کو رد کرے قادیانیوں کے ہاں قرآن اصل نہیں جس پر کسی شخص کے دعویٰ کو پرکھا جائے۔ اول وہ شخص ہے جس کے گرد یہ جمع ہیں اور قرآن دوسرے درجے میں ہے جس کے معنی یہ لوگ اس کے دعویٰ کی روشنی میں طے کرتے ہیں۔ یہ لوگ اپنے آپ کو اس شخص سے نہ بدلیں گے بلکہ خود قرآن کو بدل کر رکھ دیں گے۔ اب ان لوگوں کے ہاں آیت خاتم النبیین کا یہ معنی کہ حضورؐ کے بعد کوئی تشریعی نبی پیدا نہ ہوگا صرف اس لیے درست ہیں کہ یہ مرزا غلام احمد کے دعویٰ کے مطابق ہیں اس لیے نہیں کہ اس آیت کا مرزا غلام احمد کی پیدائش اور دعویٰ سے پہلے واقعی کوئی یقینی اور غیر متزلزل مفہوم موجود تھا۔ ان کے ہاں گویا یہ آیت پہلے سے کسی معنی پر قطعی الدلالۃ نہیں سو اس بات میں کوئی شبہ نہیں رہ جاتا کہ قادیانیوں کے ہاں ختم نبوت کسی قطعی الدلالۃ مفہوم کی حامل نہیں ہے۔

---

[1] سیرت المہدی حصہ اول صـ ۹۹

## علامہ راغب اصفہانی کس عقیدے کے تھے؟

حسن بن علی الطبرسی ( ) اسرار الامامہ میں لکھتا ہے۔

انہ ای الراغب کان من حکماء الشیعۃ الامامیۃ لہ مصنفات فائقۃ مثل المفردات فی غریب القرآن وافانین البلاغۃ والمحاضرۃ۔[1]

ترجمہ۔ راغب شیعہ امامیہ کا حکیم تھا مفردات، افانین البلاغۃ اور المحاضرۃ جیسی اس کی بلند پایہ تصانیف ہیں۔

علمائے اسلام میں علامہ راغب اصفہانی کی شخصیت اور عبقریت بطور ایک لغت اور ادب کے امام کے ہے بطور ایک محدث مفسر اور فقیہ کے نہیں نہ ان کی کوئی اجتہادی بات ہمارے لیے حجت اور سند ہو سکتی ہے۔

---

[1] الکنی والالقاب جلد ۲ صفحہ ۲۲۸ اعیان الشیعہ جلد ۶ صفحہ ۱۲۱ الذریعہ فی تصانیف الشیعہ جلد ۵ صفحہ ۴۵